آیات نمبر 62 تا 64 میں اہل ایمان کو تاکید کہ رسول اللہ کی اجازت کے بغیر ان کی مجلس سے اٹھ کر نہ جائیں اور رسول اللہ ﷺ کو ادب کے ساتھ پکارنے کی تلقین۔ ان ہدایات پر عمل نہ کرنے والوں کو سخت عذاب کی وعید

اِنَّمَا الۡمُؤۡمِنُوۡنَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا بِاللّٰهِ وَ رَسُوۡلِهٖ وَ اِذَا كَانُوۡا مَعَهٗ عَلٰٓى اَمۡرٍ جَامِعٍ لَّمۡ يَذۡهَبُوۡا حَتّٰى يَسۡتَاۡذِنُوۡهُ‌ؕ مومن تو اصل میں وہی لوگ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہیں اور جب کسی اہم اجتماعی کام کے موقع پر رسول ﷺ کے ساتھ ہوں تو ان سے اجازت لیے بغیر وہاں سے اٹھ کر نہیں جاتے اِنَّ الَّذِيۡنَ يَسۡتَاۡذِنُوۡنَكَ اُولٰٓـئِكَ الَّذِيۡنَ يُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوۡلِهٖ‌ۚ اے پیغمبر (ﷺ)! جو لوگ آپ سے اجازت طلب کرتے ہیں وہی اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان رکھنے والے لوگ ہیں فَاِذَا اسۡتَاۡذَنُوۡكَ لِبَعۡضِ شَاۡنِهِمۡ فَاۡذَنۡ لِّمَنۡ شِئۡتَ مِنۡهُمۡ وَاسۡتَغۡفِرۡ لَهُمُ اللّٰهَ‌ؕ پھر جب یہ لوگ آپ سے اپنے کسی کام کے لئے جانے کی اجازت طلب کریں تو آپ ان میں سے جسے چاہیں اجازت دے دیا کیجئے اور ان کے لئے اللہ سے بخشش کی دعا بھی کیجئے اِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۶۲﴾ بیشک اللہ بہت بخشنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے لَا تَجۡعَلُوۡا دُعَآءَ الرَّسُوۡلِ بَيۡنَكُمۡ كَدُعَآءِ بَعۡضِكُمۡ بَعۡضًا‌ؕ اے مسلمانو! جب رسول اللہ (ﷺ) تمہیں طلب کریں تو ان کے بلانے کو ایسا معمولی نہ سمجھو جیسا تم ایک دوسرے کو بلاتے ہو قَدۡ يَعۡلَمُ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ يَتَسَلَّلُوۡنَ مِنۡكُمۡ لِوَاذًا‌ۚ اللہ

ان لوگوں کو خوب جانتا ہے جو تم میں سے ایک دوسرے کی آڑ لے کر مجلس نبوی سے بغیر اجازت لئے خاموشی سے چلے جاتے ہیں فَلۡيَحۡذَرِ الَّذِيۡنَ يُخَالِفُوۡنَ عَنۡ اَمۡرِهٖۤ اَنۡ تُصِيۡبَهُمۡ فِتۡنَةٌ اَوۡ يُصِيۡبَهُمۡ عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ﴿٦٣﴾ لٰہذا جو لوگ رسول (ﷺ) کے حکم کی مخالفت کرتے ہیں، انہیں اس بات سے ڈرنا چاہیئے کہ ان پر کوئی آفت آ پڑے یا ان پر کوئی دردناک عذاب نازل ہو جائے اَلَاۤ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ‌ؕ قَدۡ يَعۡلَمُ مَاۤ اَنۡتُمۡ عَلَيۡهِ ؕ یاد رکھو! جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے سب کا مالک اللہ ہی ہے، تمہارے دل میں ایمان یا نفاق جو کچھ ہے اللہ اسے بھی جانتا ہے وَيَوۡمَ يُرۡجَعُوۡنَ اِلَيۡهِ فَيُنَبِّئُهُمۡ بِمَا عَمِلُوۡا ؕ اور جس دن سب لوگ اس کی بارگاہ میں واپس پلٹ کر لائے جائیں گے وہ سب کو ان کے اعمال کے بارے میں بتا دے گا وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىۡءٍ عَلِيۡمٌ ﴿٦٤﴾ اور بے شک اللہ تو ہر چیز کو جانتا ہے رکوع [۹]